آخر میں میں یہ کہونگا کہ ایسے و رنٹ سسٹم ہی کو نکال دیا جانا چاہیے تاکہ
زمین سے جو اکسپلائیٹیشن ہو رہا ہے وہ نہ ہو اگر ان سب چیزوں کے بجائے ڈبل دی رنٹ
( Double the rent ) رکھے تو مناسب تھا اس پرنسپل کو کسی
دوسری جگہ بھی مان لیا جائے تو بہتر ہوگا

شری عبدالرحمن مسٹر اسپیکر سر لینڈ ٹو دی ٹلر کا نعرہ اس اسمبلی کے چار
دیواری میں گم ہو کر رہ گیا ہے۔ اسلیے میرے دوست نے کم ازکم قولداروں کے واسطے کے سلسلہ
میں کچھ ریلیف لینے حکومت سے اپنی ترمیم کے ذریعہ جو پیش کی ہے لیکن منسٹر صاحب کے
سپیچ کے بعد میں ایسا محسوس کرتا ہوں جیسا کہ اس ایوان کے ایک آنریبل ممبر
شری کندل ریڈی نے کہا کہ اس بل کی ریسپکٹ میں ٹیننٹوں کے فردا میں ویسا ہی رجعت پسند
کردار ہے۔ واقعہ یہ ہے کہ ہماری زرعی معیشت بگڑ گئی ہے اسلیے ہم یہ کوشش
کررہے تھے کہ کم ازکم قولداروں کے حقوق کا تھوڑا سا تحفظ ہوجائے انہیں ریلیف ملے
لیکن افسوس ہے کہ بجائے قولداروں کے تحفظ کے انکے بیدخلی کا سامان مہیا کیا جارہا ہے
اور قولداروں اور قانون لگانداری کے نام سے قولداروں کا استحصال کیا جارہا ہے یہ
واقعہ ہے کہ ہمارے ملک میں مختلف مقامات پر قول کی شرح مختلف ہے کہیں دوگنا ہے
کہیں سہ گنا ہے سال حال ایک علاقہ میں مجھے کچھ زراعت کرنے کا اتفاق ہوا ضلع
محبوب نگر تعلقہ آتماکور میں میری کچھ زمین تھی دو ہل کی زراعت کیلیے زمین ناکافی
تھی اسلیے ایک زمیندار سے کچھ زمین جو انکے پاس فالتو تھی میں نے حاصل کی وہاں
کے رواج کے لحاظ سے پیداوار کا نصف حصہ دینا پڑتا ہے میں اس زمین میں کھاد وغیرہ
ڈالکر اچھے سائنٹفک طریقے سے اچھی پیداوار حاصل کیا اس وقت میں یہ محسوس کررہا تھا کہ ہمارا
قانون لگانداری قولداروں کے حقوق کی حفاظت کریگا لیکن اس قانون کو دیکھنے کے بعد
وہ ساری توقعات ختم ہوگئیں اسلیے ہم کو بہت ہی سنجیدگی کے ساتھ قول کی قرارداد
کے سلسلہ میں سوچنا چاہیے اور بالخصوص میں منسٹر صاحب سے ( اگرچیکہ وہ اس
وقت یہاں نہیں ہیں ) یہ اپیل کرتا ہوں کہ قولداروں کے مالی مشکلات اور عام اقتصادی
پستی کا لحاظ کرتے ہوئے قول کا قرارداد اس پر ہمدردانہ غور کریں اسی جماعت یا وہ
جسکی نمائندگی فرمارہے ہیں انکے لیے اجرا نہ کرینگے بلکہ ان پر کم ازکم ۳۱ فیصد
کاشتکاروں کے حقوق کو ترجیح دینگے

مسٹر ڈپٹی اسپیکر ہاوز کل ڈھائی بجے تک ملتوی ہوتا ہے۔

*The House then adjourned till Half Past Two of the Clock on Thursday the 24th December 1953*

Vol III
No 10



*Wednesday*
*23rd December, 1953*

# HYDERABAD LEGISLATIVE ASSEMBLY

# DEBATES

## Official Report

### PART II—QUESTIONS AND ANSWERS

CONTENTS




GOVERNMENT PRESS
HYDERABAD DN
1954

## THE HYDERABAD LEGISLATIVE ASSEMBLY

*Wednesday the 23rd December* 1953

The House Met at Half Past Two of the Clock

[MR DEPUTY SPEAKER IN THE CHAIR]

### Questions And Answers

(SEE PART I)

### Extension of time for the presentation of the Report of the Select Committee on L A Bill No XXXI of 1952, The Hyderabad Habitual Offenders Restriction Bill, 1952

The Minister for Rural Reconstruction and Education (*Shri Digambar Rao Bindu*) Sir I beg to move

That the time fixed for presentation of Report of the Select Committee on L A Bill No XXXI of 1952 the Hyderabad Habitual Offenders Restriction Bill 1952 shall stand extended by *three* months with effect from 15th November 1953

*Mr Deputy Speaker* The question is

That the time fixed for presentation of Report of the Select Committee on L A Bill No XXXI of 1952 the Hyderabad Habitual Offenders Restriction Bill 1952 shall stand extended by *three* months with effect from 15th November, 1953

The motion was adopted

### Extension of time for the presentation of the Report of the Select Committee on L A Bill No XV of 1953, the Hyderabad Agricultural Debtors Relief Bill 1953

The Minister for Rural Reconstruction and Education ( *Shri Devi Singh Chouhan*) Mr Speaker Sir I beg to move

That the time fixed for presentation of the report of the Select Committee on L A Bill No XV of 1953 the Hyderabad Agricultural Debtors Relief Bill 1953 shall stand extended by three months with effect from 30th November 1953

*Mr Deputy Speaker* The question is

That the time fixed for presentation of the report of the Select Committee on L A Bill No XV of 1953 the Hyderabad Agricultural Debtors Relief Bill 1953 shall stand extended by three months with effect from 30th November 1953

The motion was adopted

## The Hyderabad Tenancy and Agricultural Lands (Amendment) Bill, 1953

جناب منسٹر (سری بی رام کشن راؤ) مسٹر اسپیکر سر کلاز ۲ کے بارے میں جو امنڈمنٹس پیش ہوئے ہیں انکے بارے میں کل بھی عرض کرچکا ہوں اس سلسلے میں ایک امنڈمنٹ آنریبل سری کے وی رام راؤ نے پیش کیا ہے جسکا مقصد یہ ہے کہ اس کلاز کے آرٹیکل کو ۳ فیملی ہولڈنگ کی بجائے دو فیملی ہولڈنگ تک محدود کیا جائے اسکے بارے میں میں عرض کرچکا ہوں کہ پوری فیملی ہولڈنگ کی ایک لمٹ جو مڈل کلاس اونرس کے لیے پلاننگ کمیشن کی رپورٹ میں کیگئی ہے اس کے لحاظ سے یہاں پوری فیملی ہولڈنگ کی لمٹ لائی گئی ہے پلاننگ کمیشن کی رپورٹ کے اس حصے کو میں پڑھکر سنانا چاہتا ہوں کیونکہ بہت سے آنریبل ممبرس اس وقت غیرحاضر تھے ۔

The expressions small and middle owners' cannot be defined precisely but for most purposes it might be sufficient to consider owners of land not exceeding a family holding as small owners and those holding land in excess of one family holding but less than the limit for resumption for personal cultivation (which may be three times the family holding) as middle owners

پلاننگ کمیشن کی اس تعریف کے لحاظ سے ایک فیملی ہولڈنگ یا اس سے کم رکھنے والوں کی ہولڈنگ کو اسمال ہولڈنگ ( Small holding ) کہتے ہیں ایک فیملی ہولڈنگ سے بڑھکر لیکن ۳ فیملی ہولڈنگ تک جنکی ہولڈنگ ہے انکو مڈل کلاس اونرس ( Middle class owners ) کہتے ہیں آنریبل مؤور آف دی امنڈمنٹ اور دوسرے آنریبل ممبرس نے بھی اپنی تقریروں میں یہ کہا کہ اسکے ذریعہ آپ سبسٹانشیل اونر ( Substantial owner ) کی مدد کرنا چاہتے ہیں ۔ یہ اعتراض غلط ہے اس دفعہ میں پوری فیملی ہولڈنگ تک ہی کے الفاظ رکھے گیے ہیں تاکہ پلاننگ کمیشن کے منشا کے بموجب پوری فیملی ہولڈنگ تک لینڈ رکھنے والوں کو فیوچر لیس ( Future Leases ) دینے کا موقع ملے اسکا کنسپشن ( Conception ) یہ ہے کہ ایسے مڈل کلاس اونرس جو ۳ فیملی ہولڈنگ سے زیادہ زمین نہیں رکھتے انہیں موقع دیا جائے کہ اگر وہ دوسرے پروفیشنس ( Professions ) کو عارضی طور پر کررہے ہیں

تو رورل ایریاز ( Rural areas ) میں ایکے جو کسانس ( Contacts ) ہیں وہ انہیں کم کریں۔ اس مقصد کو پلاننگ کمیشن کی رپورٹ میں بھی بتلایا گیا ہے جسے بھی اسکو ملحوظ رکھا ہے اور بل کے لحاظ سے بھی فیملی ہولڈنگ تک ریزمپشن فار پرسنل کاشت کیلئے(Resumption for personal cultivation)کیلئے اور فیوچر اکویزیشن ( Future acquisition ) اور لیزس ( Leases ) دینے کیلئے جو موقع دیا گیا ہے اسکو کم کرنا بل کے مقصد کے خلاف ہوگا اور پلاننگ کمیشن کی رائے کے بھی خلاف ہوگا لہذا میں آنریبل ممبر کے اس امینڈمنٹ کو قبول کرنے کیلئے تیار نہیں ہوں۔

دوسرے امینڈمنٹس کے موورس کی یہ خواہش ہے کہ لیز کا رائٹ پانچ سال تک محدود کرنا چاہیے۔ ایسا ایک امینڈمنٹ ہے جسمیں آنریبل ممبرس نے کہا کہ ۱ سال تک یہ پریولج ( Privilege ) دینا چاہیے ایک آنریبل ممبر نے کہا کہ ۵ سال رکھنا چاہیے ہیں تو رکھیں لیکن پہلے پانچ سال ر اسکو ختم کردیا جائے اسکے بعد یہ قانون بنادیا جائے کہ جو ٹننٹ ہو اسکو پروٹکٹڈ ٹننٹ کے رائٹس ملجائینگے۔ اس قسم کی مختلف تجاویز پیش کی گئی ہیں لیکن مجھے افسوس ہے کہ میں ان میں سے کسی تجویز کو ماننے کیلئے اس وجہ سے آمادہ نہیں ہوں کہ اگر اس میں سے کسی امینڈمنٹ کو مان لیا جائے تو وہ مقصد جسکی بنا پر فیوچر لیز کو ایک محدود صورت میں جاری رکھنے کی کوشش کیگئی ہے وہ مقصد فوت ہوجائیگا۔ وہ مقصد یہ ہے کہ جنکو مڈل کلاس پاورس کہا جاتا ہے اور جو اپنے علاقے اگریکلچرل یا ولیج سے رکھتے ہیں ایکے جو رورل سورسیز ہیں انہیں قائم رکھتے ہوئے تھوڑے زمانے کیلئے اس طبقہ کو قائم رکھا جائے اسکی اکانومی کو ڈسٹرب ( Disturb ) نہ کیا جائے۔ یہ اصل غرض ہے۔ اس غرض کو پوری کرنا ہے تو محض ۵ سال یا دس سال کی مدت مقرر کرکے اسکے بعد ختم کردینے سے یہ چیز ٹھیک نہیں ہوتی۔ میں اس اعتراض میں کو ضرور قوت پاتا ہوں لیکن ہمارا مقصد یہ بھی نہیں ہے کہ ہماری موجودہ اگریکلچرل اکانومی کو ہمیشہ ہمیشہ کیلئے برقرار رکھا جائے۔ یہ اصول یا یہ قانون قیامت تک تو رہنے والا نہیں ہے۔ یا یہ کوئی قانون الٰہی تو نہیں ہے جسمیں کبھی چینج نہیں کیا جاسکتا۔ اگر ۱۵ سال میں ہمارے ملک کی زرعی حالت بدل جائے تو ممکن ہے اس دفعہ کو سرے سے ہی نکالدیا جائے۔ یا کوئی ماڈیفکیشن ( Modification ) کریں جسکی وجہ سے آئندہ کی حد تک فیوچر لیز کو بالکل منع کردیں لیکن آج تو ہم ایسا نہیں کرسکتے۔ پلاننگ کمیشن کے مشورہ سے آج کے حالات کے تحت جو سجسٹ ( Suggest ) کیا گیا ہے وہ مناسب ہے۔ اسلئے میں آنریبل موور آف دی امینڈمنٹ سے درخواست کرونگا کہ وہ موجودہ حالات کے تحت اپنے امینڈمنٹ کو واپس لیں۔ مجھے یقین ہے کہ ملک کے حالات بہتر ہوجانے کے بعد اس سلسلے میں کوئی تجویز لائی جائیگی تو اس کو قبول کرنے میں کوئی عذر نہ ہوگا۔ اگر حالات ٹھیک ہوجائیں تو ٹننسی کو ختم کرنے کیلئے ہم تیار ہیں لیکن اسوقت تو ایسا کوئی وقت مقرر کرنے سے میں متفق نہیں ہوں۔ اور یہ پلاننگ کمیشن کے مشورہ کے بھی خلاف ہے

قبضہ اسوقت تک برخاست نہ کیا جائیگا جب تک کہ کلکٹر یہ محسوس نہ کرے کہ ایسا قبضہ برخواست کرنا کسی دوسرے ٹننٹ کے حق کے تحفظ کیلئے ضروری ہے مطلب یہ ہے کہ کوئی شخص پہلے سے وہاں بحیثیت ٹننٹ موجود ہو اور اس پہلے ٹننٹ کے حقوق کو دوسرے ٹننٹ نے متاثر کیا ہو تو پہلے ٹننٹ کے حقوق کے تحفظ کی خاطر سے ٹننٹ کو برخاست کیا جاسکتا ہے ورنہ نہیں کیا جاسکتا ایسی رعایت ضرور ان ٹریسپاسرس کے لیے کیگئی ہے کہ اوس وقت تک ان کا قبضہ برخاست نہیں کیا جائیگا جب تک کہ سابقہ کاشتکار یا ٹننٹ کے حقوق کی حفاظت کے لیے اسکی ضرورت نہ رہے ایسی رعایت ہم نے ان ٹریسپاسرس کے لیے رکھی ہے اس سے بڑھکر رعایت نہیں کی جاسکتی کیونکہ ایک دفعہ میں ہم تو اس کو ناجائز قرار دے رہے ہیں پھر دوسرے دفعہ میں ہم اس کے عدم جواز کو کسطرح ویلڈ ( Valid ) کرسکتے ہیں عموماً اس قسم کی جرموں کے لیے ہر قانون میں ایک سنکشن ( Sanction ) مہیا کیا جاتا ہے جب تک ایسا کوئی سنکشن نہ ہو کوئی دفعہ پوری طرح عمل میں نہیں سکتا اس وجہ سے پینل کلاز ( ) جو رکھا گیا ہے اس میں بھی یہی رعایت ٹننٹ کے لیے رکھی گئی ہے اس سے بڑھکر اور کوئی جرم نہیں کی جاسکتی اس لیے جو امنڈمنٹس پیش کیے گئے ہیں افسوس ہے کہ میں اون کو ماننے سے مجبور ہوں

**سری جی راجہ رام (ارمور)** ساڑھے چار فیملی ہولڈنگ والا کسی کو ناجائز طور پر لیز ( Lease ) کریگا تو گورنمنٹ اسکو قانوناً ٹننٹ تسلیم کریگی پھر ہم اسکو یہاں کیوں نہ مانیں ؟

**سری بی رام کشن راؤ** میں اسکو ماننے کیلئے تیار نہیں ہوں

**سری جی راجہ رام** پھر دفعات اور ۳ کے تحت کیسے رعایت دیجاسکتی ہے ؟

**سری بی رام کشن راؤ** میں اس کے لیے کیوں تیار ہوں جب ہم نے خاص طور پر ایک دفعہ رکھی ہے کہ تین فیملی ہولڈنگ سے زیادہ زمین رکھنے والوں کو موجر بننے یا کرئیٹ ( Create ) کرنے کی اجازت نہیں دیجائے گی اور اگر اسکے خلاف کوئی شخص عمل کرے تو پھر ہم کیوں اس کو مانیں اور اسکے اسٹیٹس کو کیوں تسلیم کریں ؟ وہ ٹننٹ اٹ ول ( Tenant at will ) کی حیثیت سے رہیگا ہم اسوقت تک اوسکے معاملہ میں مداخلت نہیں کرینگے جب تک اسکی ضرورت داعی ہو لیکن اسکے اسٹیٹس کو تسلیم نہیں کرینگے جب ہم نے اس سلسلہ میں صریح طور پر ایک سنکشن رکھا ہے تو پھر اسکی خلاف ورزی کرنے والے کو زیادہ حقوق نہیں دے سکتے

**سری ادھو راؤ پٹیل (عثمان آباد عام)** کیا اس سنکشن کے تحت خلاف ورزی کرنے والے مالک اراضی کو سزا دیجاسکتی ہے ؟

شری بی رام کشن راؤ: پہلے مالک زمین کو جو اس سکشن کی خلاف ورزی کریگا پانچ سو روپیہ جرمانہ کی سزا دیجائیگی لیکن اس سکشن کے تحت کوئی خاص صورت مقرر کرنے کی ضرورت نہیں سکشن (۹۶) اے ہو یا اور کوئی سکشن ہو جب کوئی شخص قانون کی خلاف ورزی کرتا ہے تو اسکو پانچ سو روپیہ جرمانہ کی سزا مقرر کردیگئی ہے اس لیے میں مزید کسی اور جبر کی ضرورت محسوس نہیں کرتا اور نہ اسمیں کسی نئی کلاز ( Penal Clause ) کے ایڈ ( Add ) کرنے کی ضرورت ہے جس کے حق میں کسی رعایت کی ضرورت میں محسوس نہیں کرتا جو قانون کی خلاف ورزی کرے اس وجہ سے میں گزارش کررہا ہوں کہ اسکی ضرورت نہیں ہے جہاں تک بونافائڈ پرچیزرس ( Bonafide purchasers ) کا تعلق ہے ان کے حقوق محفوظ کردیے گئے ہیں رجسٹریشن کی کمی کردیگئی ہے اور لیز کا صرف تحریری ہونا کافی مانا گیا ہے اسکے علاوہ اور بہت سی سہولتیں دیگئی ہیں اس وجہ سے میں ان ترمیمات کو منظور کرنے سے قاصر ہوں مجھے امید ہے کہ آنریبل ممبرس بھی ان ترمیمات سے دست بردار ہوجاسکے اور اس کلاز کو یہاں جسطرح رکھا گیا ہے اوس کو ویسا ہی منظور کرلینگے

شری اناجی راؤ گوانے ( رہٹی) دس سال کے متعلق جو امنڈمنٹ پیش کیگئی تھی اوس کے متعلق آپ نے کچھ نہیں فرمایا کیا آپ اسکو قبول کرنے تیار ہیں ؟

شری بی رام کشن راؤ: میں اس کے لیے بھی تیار نہیں ہوں کیونکہ ان قطعی ہولڈنگ رکھنے والوں کا جو بنیادی تصور تھا وہ اس کے خلاف پڑجاتا ہے ایک وجہ اور بھی ہے جو میں بیان کرنا چاہتا ہوں یہاں ۱۰ سال رکھنے کی اوس وقت ضرورت ہوتی جبکہ ۵ سال کے بعد وہ فوراً ختم کردیا جاتا لیکن یہاں پر یہ رکھا گیا ہے کہ پانچ سال کے بعد وہ معاہدہ رینیوابل ( Renewable ) ہوجائیگا جب وہ آٹومیٹکلی ( Automatically ) رینیوابل ہوجائیگا تو پھر لینڈ لارڈ کسی عمل کا محتاج نہیں رہتا اگر لینڈ لارڈ اسکو ریزیوم ( Resume ) کرنا چاہتا ہے تو پانچ سال کے بعد اسکو اختیار رہیگا لیکن اگر وہ پانچ سال کے بعد بھی ریزیوم نہیں کریگا تو آٹومیٹکلی لیز پانچ سال کے بعد رینیو ( Renew ) ہوجائیگا اس مدت کے درمیان اگر لینڈ لارڈ پھر ٹننٹ کو بیدخل کرنا چاہے تو اسکی اجازت نہیں دیجائیگی جب آٹومیٹک رینیول ( Automatic renewal ) کے لیے پروویژن رکھا گیا ہے تو پھر یہ جو لینڈ لارڈ کے وہمس ( Whims ) اور فینسیز ( Fancies ) پر کیسے چھوڑی جائیگی اس دفعہ کے تحت جو فکسیٹی ( Fixity ) ٹننٹ کو دی جاسکتی تھی اسکی پوری پوری کوشش اس قانون میں کردیگئی ہے اسلیے یہ سوال پیدا نہیں ہوتا اگر پانچ سال یا دس سال کی قطعی لمٹ لگائی جاتی تو اوس وقت یہ سوال اٹھ سکتا تھا حالات بدل جاتیں تو یہ ہوسکتا ہے لیکن موجودہ صورت میں جب ٹننسی قائم رکھنا قرین مصلحت سمجھا جارہا ہے تو رینیوابل لیز ( Renewable lease )

کی بھی حارب دنیا س مصلحت ہے پانچ سال کی مدت 3 سمسٹ ( Adjustment )
کرلینے کے لیے کافی ہے لیکن دس سال کی مدت لمبی ہوجاتی ہے اس لحاظ سے میں ترسل
دوست کی س ترمیم کو منظور نہیں کرسکتا

*Mr Deputy Speaker* The Question is

In line 3 of sub section (1) (*a*) of section 7 of the Act proposed to be substituted by Clause 6 of the Bill for the word three substitute the word two

The motion was negatived

*Shri Bhagwanth Rao Gadhe* (Ambad) Mr Speaker, Sir I demand a division

شری کے بل وسمہا راؤ( لمدو عام) حں کے ووٹ میں فیصلہ ہوگیا وہ
لوگ خود بھی دویژن کے لیے ڈیمانڈ کرسکتے ہیں ؟

سری سری ہری بعض لوگ دونوں وقت نہیں تھے ہیں

سری سی ا ج وینکٹ رام راؤ و سوبرل ( Neutral ) ہیں

*Mr Deputy Speaker* Any member can be neutral if he so chooses

*Shri Annajirao Gavane* I wish to draw your attention to rule 50 sub section (2)

The Speaker shall then say I think the Ayes (or the Noes as the case may be) have it If the opinion of the Speaker as to the decision of a question is not challenged he shall say twice

The decision was given in favour of the Member How can he challenge it

*Mr Deputy Speaker* I will see to it later

The House then divided

Ayes 30 Noes 83

The motion was negatived

*Mr Deputy Speaker* The Question is

(*b*) For the existing proviso substitute the following namely

Provided that every such lease not withstanding any agreement to the contrary shall be for a period of five years

The motion was negatived

*Mr Deputy Speaker* The question is

(c) Add the following proviso namely—

Provided further that if at the end of five years the land holder does not resume the land the tenant at will thereafter shall be deemed to be a protected tenant for the land on which he has been a tenant

The motion was negatived

*Shri Udhav Rao Patil* I de na i l a l v on

The House then divide

Ayes 58 Noes 85

The motion was negatived

*Shri G Rajaram* I beg leave of the House to withdraw my amendment

The amendment was by leave of the House withdrawn

*Shri Ankush Rao Ghare* (Partur) I beg leave of the House to withdraw my amendment

The amendment was by leave of the House withdrawn

*Mr Deputy Speaker* The question is

(a) In the proviso to para (a) of sub section (1) of Section 7 of the Act proposed to be substituted by the clause omit the portion beginning with the word and occurring after the word years in line 2 and ending with the word parties in line 7

The motion was negatived

*Mr Deputy Speaker* The question is

(b) For para (b) of sub Section (1) of Section 7 of the Act proposed to be substituted by the Clause substitute the following namely—

(b) The landholder may by giving the tenant at least one year s notice in writing before the end of the period referred to in clause (a) terminate subject to the provisions of Section 45 the tenancy if he requires the land for cultivating personally

Provıded that ıf at the end of five years the landholder does not termınate the tenancy the tenant thereof shall be deemed to be a protected tenant

The motıon was negatıved

*Mr Dep ıty Speaker* The questıon ıs

Clause 6 stand part of the Bıll

The motıon was adopted

Clause 6 was added to the Bıll

*Clause 7*

*Shrı G Rajaram* I beg to move

In lıne 2 of Sectıon 9 proposed to be substıtuted by the Clause 7 of the Bıll between the words land holder and ın ınsert the followıng words namely

or the tenant

*Mr Deputy Speaker* Amendment moved

*Shrı K Venkatı ama Rao* (Chınna Kondur) I beg to move

At the end of Sectıon 9 of the Act proposed to be substıtut ed by the Clause add the followıng provıso namely

Provıded that ıf any leases gıven after 10th June 1950 wheth er ın wrıtıng or oral have been not regıstered as per the orıgınal Sectıon 9 they shall not be deemed to be voıd unless they affect the ınterest of protected tenants ıf any

*Mr Deputy Speaker* Amendment moved Now we shall have dıscussıon

سری جی راجہ رام مسٹر سپیکر میں امنڈمنٹ جو ہے و مشکلات کو حل
کرنے کیلئے لایا گیا ہے میں سمجھتا ہوں کہ آنریبل منسٹر اسکو قبول کرلینگے
جو دفعہ دی ہے لینڈ ہولڈر پر ڈالی گئی ہے ٹیننٹ کو کوئی اختیار نہیں دیا گیا ہے ٹیننٹ کو
بھی اسکا حق ہونا چاہیے کہ وہ لیز کی کاپی تحصیلدار کے پاس پیش کرے

سری کے وی رام کشن راؤ میں اس امنڈمنٹ کو قبول کرتا ہوں مولانا صاحب کی کاپی پیش
کرنے کی اجازت ٹیننٹ کو بھی ملنی چاہیے

* شری کے و ینکٹ رام راؤ منسٹر اسکرسر دفعہ (۹) میں ایک امینڈمنٹ کو موو کیا گیا ہے ۔ اب اور ایک خامی رہ جاتی ہے اسکو رفع کرنے کیلئے میں نے یہ امینڈمنٹ پیش کیا ہے ۔ دفعہ ۹ میں یہ صراحتاً موجود ہے کہ جن معاملات قول کی رجسٹری نہیں ہو تو ایسے معاہدات دفعہ ۱ کے لحاظ سے کالعدم ہوجاتے ہیں ۔ لیکن دفعہ ۱ میں ایک پراویزو ( Proviso ) مزید بڑھایا گیا ہے اسکے لحاظ سے قولدار کو جوابدہی کرنے کا اختیار دیا گیا ہے میں ریپریزنٹیشن ( Misrepresentation ) کی صورت میں دفعہ ۱ کے تحت پٹہ دار کی جانب سے میں ریپریزنٹیشن ہو تو معاہدات کی رجسٹری ہو یا نہ ہو اسکو پروٹیکشن دیا گیا ہے لیکن سوال یہ ہے کہ اس قانون کے پاس ( Pass ) ہونے کے بعد اور اسکے عمل میں آنے کے بعد جو دوران ان دونوں کے بیچ ہے اس میں اگر ایسے قولنامہ جات ہوئے ہوں جنکی رجسٹری نہیں ہوئی ہے تو انکو اثرات سے بچانے کیلئے میرا امینڈمنٹ ہے ۔ دفعہ ۱ کا جو امینڈمنٹ ہے سنہ ۱۹۵۰ع میں جو احکام دیے گئے ہیں اسکے ذریعہ بار ثبوت قولدار پر پڑجاتا ہے ۔ دفعہ ( ۱ ) کا پراویزو یہ ہے کہ دفعہ ۱ کی رو سے قولدار کا معاہدہ جہاں کالعدم ہوتو وہ پراویزو رکھا گیا ہے ۔

'Provided that this sub section shall not apply to a lease under Section 8 in respect of which Section 9 has not been complied with unless such non compliance was due to any act, fraud or mis representation of the lessor and the lessee'

یہاں عملاً یہ ہوتا ہے کہ عموماً کوئی پٹہ دار کسی قولدار کو کوئی قولنامہ لکھکر نہیں دیتا ۔ جہاں تک ممکن ہو اس معاہدہ کو ضبط تحریر میں لانے سے بچنے کی کوشش کی جاتی ہے ۔ ہمیشہ یہ طریقہ رہا ہے ۔ خصوصاً قانون اسامیان شکمی کے نفاذ کے بعد یہ طریقہ رائج رہا یہاں بار ثبوت عملاً کس پر ہے ۔ جہاں کہیں شکایت کی نوبت آتی ہے قولدار کے معاملت قول کو ثابت کرنے کے لیے تحصیلدار یا ڈپٹی کلکٹر کے اجلاس میں رجوع ہونے کی نوبت آتی ہے تو وہاں بار ثبوت قولدار پر پڑجاتا ہے ۔ اس قسم کا بار ثبوت کس پر ڈالنا چاہیے اب تک جہاں قولدار قابض ہے گو قانون کی رو سے قابض ناجائز کیوں نہ ہو کیونکہ رجسٹری نہیں ہوئی ہے غلط بیانی و فریب وغیرہ کے واقعات ثابت کیے جاسکتے ہیں ۔ یہاں بار ثبوت جو قولدار پر پڑنے والا ہے اس جھنجھٹ سے قولدار کو بچانے کے لیے زبانی معاہدہ ہو یا تحریری چونکہ اس معاہدہ کی رجسٹری نہیں ہوئی ہے اس وجہ سے وہ معاہدہ کالعدم ہوجاتا ہے ۔ ضبط تحریر میں آتا ہو یا نہ آتا ہو رجسٹری ہوئی ہو یا نہ ہوئی ہو وہ ایک معاہدہ جائز سمجھا جائیگا یا نہیں یہ ایک پیچیدہ مسئلہ ہے ۔ یہاں قانون رجسٹری کے لحاظ سے پٹہ دار کو رجسٹری کرانے کا لزوم ہے کیونکہ اس کے فائدہ کے لیے معاملات قول وجود میں آتا ہے ۔ اب تک جسقدر معاملات قول ہوئے گو ان کی رجسٹری ہوئی ہو دستاویزات موجود ہوں ۔ تحصیلدار کے پاس تصفیہ کرنے کے لیے درمیان میں جو پراویزو رکھا گیا ہے اوس پراویزو کی تکمیل نہ ہوئی ہو جسے قولدار یہ نہیں جانتے کہ تحصیلدار

کے پاس جا کر تصدیق کرنے کی ضرورت ہے۔ اب بھی کئی ایسے قولدار ہیں جن کو پروٹکٹڈ ٹیننسی کے سرٹیفکٹس نہیں ملے ہیں اگرچہ کہ وہ اراضیات پر قابض ہیں۔ معاہد کی رجسٹری نہیں ہوئی ہے تحصیلدار کے پاس تصدیق نہیں کرائی گئی ایسے قولداروں کی کافی شمار تعداد موجود ہے ان لوگوں کے پروٹکشن کے لیے دفعہ ۹ میں ایک پراویزو بڑھانے کے لیے امنڈمنٹ ہے۔ یہ کہا جا سکتا ہے کہ دفعہ ۱۰ میں یہ مشکل رفع ہو سکتی ہے میں یہ مانتا ہوں کہ ایک حد تک یہ مشکل رفع ہو سکتی ہے لیکن سب کو ویک پارٹی ( Weak Party ) اور پٹہ دار کو اسٹرانگ پارٹی ( Strong Party ) سمجھا گیا ہے۔ یہاں ویک پارٹی پر جو بوجھ ہے اس سے اس کو نجات دلانے کے لیے میں نے یہ امنڈمنٹ پیش کیا ہے اور میں آنریبل چیف منسٹر سے یہ اپیل کرتا ہوں کہ وہ اس پر سنجیدگی سے غور کریں اور اس کو قبول فرمائیں تاکہ اب جو اسٹیٹسکو (Status quo) ہے وہ باقی رہے

سری بی رام کشن راؤ۔ میں سمجھتا ہوں کہ یہ امنڈمنٹ ایک طرح قانونی لحاظ سے غلط نہیں ہوا ہے اس وجہ سے کہ آنریبل ممبر نے جو کلاز (۹) کے سلسلہ میں پیش کیا ہے۔ سکشن (۹) جو پرانا تھا اس کو اب بدلا جا رہا ہے پہلے سکشن (۹) یہ تھا۔

Every lease made under section 7 or section 8 shall be made either by registered instrument or in such other manner as may be prescribed

اب جو کلاز (۹) پیش کیا جا رہا ہے اس میں رجسٹری کی قید کو نکال کر اس کے بجائے یہ کہا جا رہا ہے کہ لیز کی کاپی تحصیلدار کے سامنے پیش کرنا چاہیے۔ چنانچہ ایک ترمیم جو سری جی۔ راجہ رام نو۔ بی۔ بی کی تھی اس کو میں نے قبول کرلیا ہے۔ سکشن (۹) یہ ہے

Every lease made under section 7 or section 8 shall be in writing and a copy thereof shall be filed by the landholder in the Office of the Tahsildar within 30 days of the date on which the lease is executed

لیز کس طرح پر کرنا چاہیے وہ برائے دفعہ (۹) اور اب ترمیمہ دفعہ (۹) میں بھی بتلایا گیا ہے آنریبل ممبر اس میں جو پراویزو لگانا چاہتے ہیں وہ یہ ہے۔

Provided that if any leases given after 10th June 1950 whether in writing or oral have been not registered as per the original section 9, they shall not be deemed to be void

یہاں تو کسی ارکی وائڈ ایبلٹی ( Voidability ) یا ان وائڈ ایبلٹی ( Unvoidability ) کا لحاظ نہیں۔ جو خلاف قانون لیز ہیں ان کا ذکر دفعہ ۱۰ میں ہے۔ اگر آنریبل ممبر ترمیم پیش کرنا چاہتے تھے تو ان کو دفعہ ۱۰ میں لانا چاہیے تھا اس لیے یہ ترمیم بالکل اررلیونٹ ( Irrelevant ) ہو جاتی ہے۔

whether it should be by registered deed in oral or by writing
کیوں کہ دفعہ (۹) میں نہ ہے

Copy of lease to be filed befoie the Tahsildai
اس میں نہ رورو ا ہی نہیں سکتا نہ تو میرا ایک کانسپٹس عکس ہے لیکن
چونکہ امنڈمنٹ آیا ہے اس لیے میں اس کا جواب دیتا ہوں

*Shri V B Raju* By accepting the amendment of Shii Raja ram is not the tenant involved for the penalty ?

*Shri B Ramakrishna Rao* He is not at all involved He has been given a fuithei right If the landloid does not file the lease document witl the Tahsildar he can l imself file it in order to protect his iights That is the right that is given to the tenant He has not been penalised

سری کے وینکٹ رام راؤ رجسٹری کے لیے جو احکام ہیں وہ سب ضروری
(Mandatoiy) ہیں

سری بی رام کشن راؤ اس کو بدلا جا رہا ہے لیکن اس کے لیے دفعہ ۹ میں
ترمیم لانا چاہیے دفعہ ۹ میں ترمیم نہیں ہوسکتی دفعہ میں جو سوالی ہے کہ
فلاں فلاں لیز (Lease) وائڈ ( Void ) نہ ہونا چاہیے ایسا قرار رو سکتا ہے
لیکن سیکشن ۹ میں یہ قرار دیا ہی نہیں سکتا یہ میرا قانونی اعتراض ہے اس کے علاوہ
بھی دوسرے ممبرس نے بھی جواب دیا ہوں آنریبل ممبر نے اس کو لیکونا ( Lacuna )
کہا ہے اس کو میں دور کرنا چاہتا ہوں لیکونا وہ تھا جو آنریبل ممبر جی
راجہ رام نے پیش کیا تھا اور جس کو ہم نے قبول کیا ہے اس میں بھی خلا ہوتا تو میں
اس کو دور کرنے کی کوشش کرتا آنریبل ممبر کی تجویز غلط ہے آپ یہ چاہتے ہیں کہ
جون سنہ ۵۰ع کے بعد کچھ لیزس خلاف قانون ہوئے ہیں تو ان کو وائڈ قرار نہیں
دینا چاہیے مگر اس کے کہ و رونگفل سبب کے فائدہ کے لیے ہو یہ دفعہ ( ۱ ) کے
سلسلہ میں پیش کیا جا سکتا ہے اور دفعہ کے سلسلہ میں بھی اس کو پیش کرنے
کی ضرورت نہیں ہے اللیگل لیزس ( Illegal leases ) ہوئے تو ان کا اثر کیا ہوگا
اس کے بارے میں پہلے جو دفعہ ۱ تھا اس میں بتلایا گیا تھا

Every lease made in contravention of section 6 or otherwise than in conformity with the provisions of section 9 shall be void

اس میں پھر دوسرا سب کلاز نہ ہے

If possession of any land is transferred in pursuance of a lease which is void under the pıovisions of sub section ı the lessee or the person in possession of the land shall be liable to summary ejectment by the Talukdar acting on his motion or on an appli cation by the landholdei

یعنی پہلے جو دفعہ تھا اس میں دو سکشنس تھے ایک تو کچھ لیز کو واپس فرار دیا گیا تھا اور دوسرے تعلقدار کو بھی اس کی اجازت دی گئی تھی اس کو ریناؤنکلی بدل کر جو سبسٹیوٹ Substitute کر رہے ہیں وہ یہ ہے اس کو واپس بھی قرار نہیں دیا رہے ہیں اس کو میں ٹھیک سمجھتا ہوں جو سبسٹیٹیوٹ کیا جا رہا ہے وہ یہ ہے

If in respect of any land a lease is made otherwise than in conformity with the provisions of section 6 or section 9 the Collector may summarily eject any person in possession of the land under such lease if in his opinion it is necessary to do so to protect the interest of any tenant who previously held the land

تو یہاں یہ واقعہ قرار دینے کے پہلے کراودروں کو نکال دیا گیا ہے ور اب واپس قرار نہیں دے رہے ہیں بلکہ صرف ایک ہی اختیار دے رہے ہیں کہ ایسے لیز کی بنا پر جن لوگوں کا قبضہ ہے اس کو برخاست کیا جانا چاہیے لیکن ایسی صورت میں ہوگا اس کو یہاں محدود کر رہے ہیں

If in his opinion it is necessary to do so to protect the interest of any tenant who previously held the land

اس کے پہلے کسی شخص کو علحدہ کر کے نئے شخص کو دیا گیا ہے اور اب سابقہ ٹرونکیٹ ٹننٹ کے قبضہ کو پروٹکٹ کرنا ہے تو اس غرض سے ایسا کرنا ہے تو کریں گے ایسا ہی اختیار کلکٹر کو دے رہے ہیں لیز کو واپس نہیں کر رہے ہیں اس کو نکال دیا گیا ہے اس وجہ سے کوئی اندیشہ یا احتمال باقی نہیں رہتا اس قسم کے خلاف قانون لیزس ہوئے تو ان کو واپس قرار دیکر ٹننٹس کو ختم نہیں کر رہے ہیں بلکہ ان کے قبضہ کی حفاظت کر رہے ہیں

سری کے وینکٹ رام راؤ دفعہ ۹ اور ... کی ورڈنگ سے ریٹراسپکٹو افکٹ ( Retrospective effect ) نہیں دیا گیا ہے گورنمنٹ ریٹراسپکٹو افکٹ دیتے ہیں تو میں اپنا امنڈمنٹ ودڈرا کرلیتا ہوں

سری بی رام کشن راؤ ریٹراسپکٹو افکٹ دینے کا مقصد نہیں ہے وہ نہیں دیا جا سکتا

سری کے وینکٹ رام راؤ ترمیم کے عمل میں آنے کے بعد اس سے پہلے کے کاشتکاروں کا کیا حشر ہوگا ؟

سری بی رام کشن راؤ اگر سابقہ قانون کی بات ہے تو وہ اپنی جگہ باقی رہیگی۔ اور اگر قانون کے بعد بھی ہے تو وہ وائڈ نہیں ہوتا اگر اسکے قبل کسی نے درخواست دی ہے تو موجودہ دفعہ کے تحت عمل ہوگا لیکن اس قانون کے نفاذ سے پہلے کے لیزس کے بارے

*Shri V B Raju* But the hon Deputy Speaker will put the amendment to vote now

*Shri B Ramakrishna Rao* Before the amendment is put to vote I shall propose the amended version in order to make it clear that it is not obligatory on the part of the tenant As I said when I accepted it I meant that it should also be open to the tenant to file and it was not my intention to make it obligatory I hope the hon Mover of the amendment agrees with me

*Shri G Rajaram* Certainly I agree with him

*Shri B Ramakrishna Rao* In the meantime I shall improve the language of the amendment

شری کے وینکٹ رام راؤ امنڈمنٹ پر ممبرس کو اپنے خیالات ظاہر کرنے کا موقع دیا جانا چاہیے کیونکہ جب منسٹر کی تقریر سے متعلق ممبرس یہ سمجھ رہے تھے کہ وہ کلاریفکیشن کر رہے ہیں

مسٹر ڈپٹی اسپیکر لیکن اب تو موقع نہیں دیا جاسکتا

شری بی ڈی دیشمکھ (بھوکردن عام) یہ ہورہا ہے کہ موور آف دی امنڈمنٹ کی اسپیچ کے ساتھ ہی منسٹر صاحب جواب دیدیتے ہیں جس سے دوسرے آنریبل ممبرس کو تقریر کا موقع نہیں ملتا اور وہ اس دفعہ یا امنڈمنٹ سے متعلق اپنے خیالات ہاوس کے سامنے نہیں رکھ سکتے

مسٹر ڈپٹی اسپیکر دوسرے امنڈمنٹس کے وقت اس پر غور کیا جائیگا

شری بی رام کرشن راؤ آنریبل ممبر شری راجہ رام کے امنڈمنٹ کے سلسلہ میں میں کلاز ۹ کو اس ورڈنگ کے ساتھ پیش کرتا ہوں اور امید کرتا ہوں کہ آنریبل موور آف دی امنڈمنٹ اور پورا ہاوس اس سے اتفاق کریگا

9 Every lease made under Section 7 or 8 shall be in writing and *the landholder shall and the tenant may file a copy thereof* in the office of the Tahsildar within thirty days of the date on which the lease is executed

*Shri G Rajaram* I accept the amendment to my amendment

مسٹر ڈپٹی اسپیکر اس امنڈمنٹ کی نسبت تو منسٹر صاحب کا جواب ہوچکا ہے ۔ دوسرے امنڈمنٹس کے موقع پر جو آنریبل ممبرس اپنے خیالات کا اظہار کرنا چاہیں وہ موقع حاصل کرسکتے ہیں ۔

شری کے ۔ وینکٹ رام راؤ ۔ اس امنڈمنٹ کے بارے میں بھی آنریبل ممبرس کو اپنے خیالات ظاہر کرنے کا موقع دیا جائے تو مناسب ہے کیونکہ یہ مجوزہ کاشتکاروں کے ایک معتدبہ طبقہ سے متعلق ہے ممکن ہے کہ آنریبل ممبرس اپنی تقریروں سے جب منسٹر صاحب کو کنونس ( Convince ) کرسکیں ۔

سری اے ۔ ریڈی ( بالکنڈہ ) ۔ میں سمجھتا ہوں کہ ضرور ان کی امنڈمنٹ کو بھی جواب کا موقع دیا جانا چاہیے ۔

شری کے ۔ وینکٹ رام راؤ ۔ وہ موقع تو رہا ہی ہے لیکن میں دوسرے آنریبل ممبرس کے بارے میں کہہ رہا ہوں

مسٹر ڈپٹی اسپیکر ۔ وقت ہوچکا ہے اب ہم اٹھرن ہوتے ہیں ۔ ۵-۵ پر ہم پھر ملینگے ۔

The House then adjourned for recess till Five minutes past Five of the Clock

The House re assembled after recess at Five minutes past Five of the Clock

[MR DEPUTY SPEAKER IN THE CHAIR]

مسٹر ڈپٹی اسپیکر ۔ سری کے ۔ وی رام راو ۔

شری کے وینکٹ رام راؤ ۔ آنریبل چیف منسٹر ہاوس میں نہیں ہیں نہ اصلدار ہیں نہ کماسته ا

مسٹر ڈپٹی اسپیکر اب تقریر کیجیے ۔

سری کے وینکٹ رام راؤ ۔ اسپیکر سر سابقہ قانون کا دفعہ (۹) یہ ہے —

Every lease made under section 7 or section 8 shall be made either by a registered instrument or in such other manner as may be prescribed "

یہاں " مثل " کے الفاظ ہیں ۔ یہاں لزوم گردانا گیا ہے کہ ایسا معاہدہ قول جو کوئی بھی وجود میں آئے اس کے لیے لزوم ہے کہ اس کی رجسٹری ہو یا کسی اور طریقہ پر جس کو پرسکرائب ( Prescribe ) کیا جائیگا اس کے لحاظ سے ہوگا ۔ سکشن ۹

میں یہ صراحت کی گئی ہے کہ معاہدے ہوں کس طرح درج کرنا چاہیے دفعہ کا مقصد یہ ہے کہ جو معاہدے دفعہ ۹ کے تحت ہم و کالعدم ہوگا یا قابل انفساخ ہوگا۔ یہاں دفعہ ( ) کی ضرورت نہیں ہے دفعہ ۹ ملٹ کسٹنگ ٹکنس ہے اگر اس کے خلاف عمل ہو وہ خود بخود کالعدم ہوتا ہے اس کی دفعہ کے ذریعہ صراحت کرنے کی کیا ضرورت ہے دفعہ ۹ کی خلاف ورزی کی صورت میں اس کے کیا اثرات ہوں گے اس کو دفعہ ۹ میں بتا دیا گیا ہے دفعہ ا ابھی بتایا ہے کہ جو معاملات دفعہ (۹) کے خلاف ہوں ان کے قولدار بے دخل کئے جا سکیں گے دفعہ سمری ایکشن ( Summary ejectment ) کو پیش کرتا ہے اس وائڈ یبلٹی ( Voidability ) کی صراحت کی ضرورت نہیں ہے۔ اس بارے میں جب منسٹر صاحب سے وضاحت طلب کرتا ہوں اسی نقطہ نظر سے سلکٹ کمیٹی کے مرتبہ بل میں بھی نہ رکھا گیا تھا۔ البتہ ساتھ قبضہ کی صورت میں مالقہ ٹننٹ کے حقوق کے تحفظ کے لیے نہ ہو سکے گا کہ کلکٹر سرسری طور پر بے دخل کرے گا جہاں دفعہ کو جو منسوب کیا جا رہا ہے وہ دفعہ کی خلاف ورزی کا کیا اثر ہوتا ہے بتلایا اس طرح یہ غلط فہمی پیدا ہو رہی ہے کہ دفعہ ۹ کے جو اثرات ہیں ان کا تعین کرنے والا ٹکنس ہے صحیح نہیں ہے اس لیے ٹکنس ۹ کے تحت جو حقوق پیدا کیے جا رہے ہیں یا جو حقوق زائل کیے جا رہے ہیں ان کے اثرات سے بچاؤ دلانے کے لیے امنڈمنٹ لایا گیا ہے۔ ٹکنس ۹ کے تحت اس کو لیا ہے اس سے قبل دفعہ ۹ یہ تھا کہ رجسٹرڈ دستاویز کے ذریعہ معاہدہ قبول عمل میں آئے گا موجودہ ٹکنس ۹ اس کو تبدیل کرتا ہے

اس لیے میرا امنڈمنٹ دفعہ ۹ کے تحت بیٹھتا ہے موجودہ ٹکنس ا ٹکنس ۹ کے اثرات کو زائل نہیں کرتا ہے بعض قولدار جنہیں پروٹکشن ( Protection ) دیا جا رہا ہے وہ بے دخل نہیں ہوں گے اس کے علاوہ حنف منسٹر صاحب نے ٹکنس ۳۹ اور ۴۷ کے تحت جہاں معاہدات خرید و فروخت ہوئے ہیں اس اصول کو مان لیا ہے کہ ایسے معاملات بیع جس میں منسٹری کا قبضہ ہو کلکٹر اس بات کا مجاز گردانا گیا ہے کہ اندرون ایک سالہ معاملات کو وہ کنفرم ( Confirm ) کر سکتا ہے میری سمجھ میں نہیں آتا کہ جہاں معاملات بیع میں پروٹکشن دینے کی کوشش کی جا رہی ہے وہاں اس پرنسپل پر ٹکنس ۹ کے تحت پروٹکشن دینے کی ضرورت کیوں ہے ٹکنس ۹ اور ا کی کسی طریقہ سے یہ تعبیر نہیں کی جا سکتی کہ ان کا ریٹراسپکٹو افکٹ نہیں ہے پراسپکٹو افکٹ ( Prospective effect ) رکھا گیا ہے البتہ معاملات کس طرح ہوں گے آپ نے ایک طریقہ معین کیا ہے وہ دوسری بات ہے لیکن اس قانون کے عمل میں آنے سے قبل سابقہ دفعہ ۹ کے تحت جو معاملات قبول عمل میں آئے ہیں ان کا تحفظ کرنا ضروری ہے۔ اس کے عملاً کیا اثرات ہوں گے انہیں میں ملاحظہ میں لانا چاہتا ہوں۔ دفعہ ۹ کے پاس ہونے کے بعد اگر کوئی قولدار اکر رجوع ہوتا ہے اور یہ کہتا ہے کہ میں قولدار

کی وجہ سے بٹہ داروں اور قولداروں دونوں نے بھی سیل ڈیڈ ( Sale deed ) کی حد تک بہت کچھ اد ا کیا ہے سیل ہوجاتا ہے ۔ رقم ادا بھی ہوجاتی ہے لیکن سیل ڈیڈ نہیں بنایا گیا یا وہ ان رجسٹرڈ ( Unregistered ) ہے ۔ اس وجہ سے سکشن (۴۳) میں یہ قرار دیا گیا ہے کہ ایک سال کے اندر اندر سیل کو ویلیڈیٹ ( Validate ) قرار دینے کے متعلق اگر درخواست دی جائے تو ہونے اوسکو ویالڈ ( Valid ) قرار دیا جاسکتا ہے اس حد تک تو اعتراض صحیح ہے وہاں اسکی ضرورت تھی کہ لیز کے معاملہ کو ویالڈ قرار دیا جائے اس واسطے کہ پہلے سکشن میں اس کے متعلق بتلایا گیا تھا ۔ لیز کی بنا پر پروٹکٹڈ ٹننٹ کو جو حقوق مل جاتے ہیں اون کے بارے میں یہ سکشن تھا لیکن پروٹکٹڈ ٹننٹ کی بحث اس سکشن میں نہیں آئی بلکہ دوسرے قسم کے ٹننٹ مثلا ٹننٹ ایٹ ول ( Tenant at will ) وغیرہ کے جو حقوق ہیں اون کے پروٹکشن کیلئے یہ رکھا گیا ہے اگر اس سلسلہ میں بٹہ دار کی جانب سے یہ بحث کی جائے کہ سبسٹنشیل رائٹ ہونے کی حیثیت سے اس دفعہ کے تحت جو ڈاکومنٹ ان رجسٹرڈ ہے وہ کالعدم قرار دیا جانا چاہیے اور ٹننٹ کو اس کے تحت کوئی حق نہیں ملنا چاہیے اور اگر عدالتوں سے یہ فیصلہ ہوجائے اور یہ طرح ہمارے دوست نے سبسٹنٹیو اور پروسیجرل لا کا فرق بتلایا اوسکو تسلیم کرتے ہوئے یہ مان بھی لیا جائے کہ بنا بریں دفعہ کے تحت عدالت نے اس قسم کے ان رجسٹرڈ لیز کو والڈ قرار دیا ہے تو اوس وقت امنڈمنٹ کی جاسکتی ہے گو اس قسم کی گنجائش اس میں ضرور ہے کہ بٹہ دار کی طرف سے اس قسم کی بحث پیش کی جائے لیکن جہاں تک میں سمجھتا ہوں اور جہاں تک مجھے میری قانونی معلومات مدد دیتی ہیں ( میں اپنے معلومات کے متعلق دعوی تو نہیں کرتا ۔ کیونکہ میں اج پریکٹس نہیں کررہا ہوں اور میرے قانونی معلومات محدود ہیں ) لیکن جہاں تک مجھے قانونی مشورہ لیگل ڈپارٹمنٹ سے حاصل ہوا وہ یہ ہے کہ جب دونوں دفعات یعنی سبسٹنٹیو اینڈ پروسیجرل بدلے جارہے ہیں میں تھوڑی دیر کے لیے یہ اعتراض بحث یہ مان لیتا ہوں کہ دفعہ پروسیجرل ہے اور دفعہ (۹) سبسٹنٹیو ہے ۔ لیکن ہم دونوں دفعات میں ترمیم کررہے ہیں ۔ اس لیے اب اس قسم کی گنجائش باقی نہیں رہی اگر اوس وقت کوئی شخص یہ بحث کرے ۔ جیسا کہ آنریبل ممبر نے اندیشہ ظاہر کیا ہے ۔ یا اگر ٹننٹ اور لینڈ لارڈ کے درمیان کوئی مقدمہ چلے اور لینڈ لارڈ کی جانب سے یہ بحث کی جائے کہ ان رجسٹرڈ ڈیڈ ( Unregistered deed ) ہونے کی وجہ سے وہ کالعدم ہے اسلئے ٹننٹ کو حقوق حاصل نہیں ہوتے جاتیں تو ظاہر ہے کہ ایسے ان رجسٹرڈ ڈیڈ کی بنا پر لینڈ لارڈ کو بھی کوئی حقوق حاصل نہیں ہونگے وہ ریسیپروکل ( Reciprocal ) ہوگا اگر یہ ان رجسٹرڈ ڈیڈ وائڈ ( Void ) قرار دیا جائیگا تو وہ دونوں کے لیے ہوگا ۔ لینڈ لارڈ ایسے ٹننٹ کے مقابلہ میں عدالت میں لڑ نہیں سکیگا کیونکہ دونوں کیلئے وہ ان رجسٹرڈ ڈیڈ وائڈ متصور ہوگا ۔ اگر اس کی بحث کو قبول بھی کرلیا جائے تو

یہ ہوگا اگر یہ فرض کیا جائے جیسا کہ میں سمجھتا ہوں و دراصل اس کا انٹرپریٹیشن
(Interpretation) یہ ہوگا کہ اوس وقت دونوں رولس یعنی سسٹم اور روسحورل
تسیخ ( Change ) ہونا سکے لہذا ہمارے ہاں قانون کی رو سے اس عمل کی
گنجائش نہیں رہی لیز کے تحریری ہونے کی ضرورت ہے اسکے رجسٹرڈ ہونے کی ضرورت
نہیں ہے اور باوجود ان رجسٹرڈ ہونے کے دفعہ (۵۳) اے کا ر مل متعلق کر کے
عدالت یہ تسلیم کرسکتی ہے کہ اوس زمانے کے قانون کے لحاظ سے اگرچہ کہ یہ واقعہ ہے
لیکن چونکہ اوس نے لیز ر دیا ہے اسلیے پارٹ پرفارمنس ( Part performance )
کے کنسیڈریشن ( Consideration ) کولیکر ونکو حقوق دلانے کے متعلق طے
کرسکتی ہے لیکن جو اندیشہ ظاہر کیا جارہا ہے میں قانونی حیثیت سے اوس سے مطمئن
نہیں ہوں اگر بالفرض سابقہ دفعہ متعلق کر کے عدالت ٹیننٹ کے حقوق کے خلاف
فیصلہ بھی کریں و آگے چلکر ہم اس میں ترمیم کرینگے لیکن جو قانونی مشورہ ملا
ہے وہ یہ ہے کہ دونوں دفعات یعنی ۹ اور کو منسوخ کرنے کے بعد برائے قانون کو
متعلق کر کے ٹیننٹ کو نقصان پہنچانے کا اندیشہ باقی نہیں رہتا میں یہ مناسب سمجھتا ہوں کہ
اس مشورہ پر چلوں اگر آئندہ تجربہ سے یہ معلوم ہوجائے کہ عدالت اس قسم کا فیصلہ
کرینگی (جسکا اندیشہ ظاہر کیا جارہا ہے) اور اگر ر مل ممبر کوئی اس قسم کا فیصلہ پیش
کریں کہ اس قانون کی غلط تعبیر کیگئی ہے تو اس کی ترمیم کیجاسکتی ہے چاہے وہ دفعہ (۹)
میں کرنی پڑے یا دفعہ ( ) میں ۔ مجھے اس پر اصرار نہیں کہ یہ ترمیم (۹) میں ہونی
چاہیے یا ( ۱) میں دراصل اس کی ضرورت کے بارے میں میں مطمئن نہیں ہوں
لیگل ڈپارٹمنٹ نے مشورہ یہ دیا تھا کہ اس وقت اس قسم کے ترمیم کی ضرورت نہیں ہے
جسطرح یہ دفعہ ہے اسی طرح رکھے دیا جائے عدالتوں سے اگر ایسا فیصلہ ہو جسکا اندیشہ ظاہر
کیا جارہا ہے تو بعد میں ہم ترمیم کرینگے میں اس کا اطمینان دلانا چاہتا ہوں کہ اگر
کوئی خبر جس سے ٹیننٹ کو نقصان پہنچنے والا ہو پائی جائیگی تو اسکی اصلاح کے لیے میں
تیار رہونگا ۔ اس اسسمنٹ کے ساتھ میں آنریبل ممبر سے استدعا کرونگا کہ اس وقت اس
ترمیم پر اصرار نہ کریں جب ضرورت محسوس کیجائیگی وہ اوس وقت ایسے پیش کریں باوجود میں
گورنمنٹ کی طرف سے پیش کرونگا ۔

*Mr Deputy Speaker* The Question is

At the end of section 9 of the Act proposed to be substituted by the Clause add the following proviso namely—

Provided that if any leases given after 10th June 1950, whether in writing or oral have been not registered as per the original section 9 they shall not be deemed to be void unless they affect the interest of protected tenants if any'

The motion was negatived

